# پمپوش

PAMPOSH



اکتوبر ۱۹۵۸ء | شائع کردہ: کشمیری بزم ادب دہلی | ۷۵ نئے پیسے

منظور شدہ محکمۂ تعلیمات حکومت جموں و کشمیر

کشمیری بزم ادب دہلی کا دوماہی جریدہ

# پمپوش دہلی

ترتیب




جلد ۱ نمبر ۶

فی پرچہ ۷۵ نئے پیسے

سالانہ چندہ چار روپے

ستمبر۔ اکتوبر ۱۹۵۸ء

کشمیری بزم ادب ۴۳۷ بلیماراں دہلی

باہتمام نند لال ابرو پرنٹر پبلشر ایڈیٹر محبوب المطابع پریس اردو بازار دہلی میں چھپ کر دفتر پمپوش ۴۳۷ بلیماراں دہلی سے شائع ہوا

# اپنی بات

پمپوش کا چھٹا شمارہ پیشِ خدمت ہے اور اس شمارہ کے ساتھ ہی پمپوش اپنی زندگی کا پہلا نازک سال پورا کر رہا ہے کشمیر سے باہر کشمیریوں کی واحد ادبی و تمدنی انجمن کشمیری بزمِ ادب دہلی نے ایک سال پہلے امید و بیم کے ایک عجیب دھندلکے میں پمپوش جاری کرنے کا فیصلہ کر لیا تھا۔ امید یہ تھی کہ شاید وہ وقت آن پہنچا ہے جب اہلِ کشمیر کو بہت کچھ سوچنے کے بعد کروٹ لینی چاہیئے۔ اور برق رفتار زمانے کے تقاضوں کو مدِ نظر رکھ کر جادہ پیما ہونا چاہئے تاکہ اپنی مادری زبان اپنے عزیز تمدن اور اپنے اسلاف کی بے بہا میراث کی طرف توجہ مبذول ہو سکے۔ لیکن اندیشہ یہ تھا کہ کام پڑے مورکے کا ہے جانے کشمیر سے سینکڑوں میل دور دہلی میں بیٹھ کر ایک چھوٹی سی بے وسیلہ ادبی اور تمدنی انجمن کچھ کر بھی پائے گی یا نہیں۔ خاص کر جب کشمیر میں ایسے ہی تجربے مایوس کن حد تک فیل ہو چکے تھے۔ ہمیں مسرت ہے کہ ہماری امیدیں ہمارے اندیشوں سے زیادہ حقیقی ثابت ہوئیں اور جوں ہی پمپوش کا پہلا شمارہ منظرِ عام پر آیا ریاست کے اندر باہر سبھی جگہ تمدن کے شیدائیوں اور ادب نوازوں نے گرم جوشی کے ساتھ اس پرچے کا خیر مقدم کیا اور کشمیری بزمِ ادب دہلی کے اس قدم کو بے حد سراہا۔ تمدن کے پرستاروں اور ادب نوازوں نے خوشنودی اور نیک خواہشوں کے پیغامات ارسال کر کے ہی کشمیری بزمِ ادب دہلی کی حوصلہ افزائی نہیں کی بلکہ انھوں نے عملاً بھی پمپوش کو زندہ رکھنے کے لئے ہمارے ساتھ پورا تعاون کیا۔ ادب نواز دوستوں نے اپنے ادب پاروں سے ہی پمپوش کو نہیں نوازا بلکہ اکثر و بیشتر ادیبوں نے اپنی تخلیقات کے ساتھ ہی ساتھ 'پمپوش' کی مالی استعانت بھی کی اس کے پڑھنے والوں کا دائرہ وسیع کرنے میں بھی ہماری امداد فرمائی اور اپنے زریں مشوروں سے بھی ادارۂ پمپوش کو وقتاً فوقتاً ممنون فرمایا۔ ادبی اور تمدنی حلقوں کا یہ تعاون ثابت کرتا ہے کہ ریاست کے تمدنی احیاء کے لئے عوام کے دلوں میں ارمان اور ارادے مچل رہے ہیں اور یہ مچلتے ارمان پرواز کی راہیں کھوج رہے ہیں۔

بہر کیف پمپوش اپنے مہربانوں کے عملی تعاون کے بل بوتے پر پہلا ہلاکت آفریں سال پورا کر چکا ہے اور کشمیری بزمِ ادب دہلی کے بے لوث اور ایثار پیشہ ارکان نے گوناگوں مشکلات کا جگرداری اور جانبازی کے ساتھ مقابلہ کر کے ثابت کر دیا ہے کہ ہمت اور لگن سے کام کیا جائے تو کامرانی پاؤں چوم ہی لیتی ہے۔ 'پمپوش' کے دوسرے سال میں قدم رکھنے کے ساتھ ہی ادارہ توقع رکھتا ہے کہ جہاں پمپوش کے مربی اپنی کرم فرمائیوں کا سلسلہ جاری رکھیں گے۔ وہاں کشمیر [illegible] کشمیری کے اس واحد رسالہ کو زندہ رکھنے اس کو ایک معیاری [illegible] بنانے اور اس کی افادیت بڑھانے میں بزمِ ادب دہلی کا ہاتھ بٹائے گی۔

# میرزا غالب کے کشمیری شاگرد

**پنڈت لچھمی نرائن مشران مفتوںؔ**

پنڈت گوردھن داس مشران کے صاحبزادے تھے۔ اور فرخ آباد کے رؤسا میں شمار تھا۔ ان کے بزرگ کشمیر میں اعلیٰ عہدوں پر مامور رہے اور طوائف الملوکی کے زمانے میں وہاں سے نقلِ مکان کر کے ہندوستان چلے آئے اور فرخ آباد میں سکونت اختیار کر لی۔ پنڈت گوردھن داس کلکٹری میں سررشتہ دار مال تھے۔ انھوں نے اپنی فرض شناسی اور حسنِ کارکردگی سے بہت نیک نامی حاصل کی۔ ملازمت سے فارغ ہونے کے بعد تجارت کرتے رہے۔ اس میں بھی بہت کامیابی ہوئی۔ بہادر شاہ کی طرف سے انھیں "انتظام الدولہ ممتاز الملک مہاراجہ گوردھن داس بہادر دیوان اعلیٰ" خطاب ملا تھا۔ چندے نواب تجمّل حسین خان والیِ فرخ آباد کی سرکار میں مدار المہامی کے فرائض سرانجام دیئے۔ یہ وہی تجمل حسین خان ہیں جن سے متعلق غالب کا شعر ہے ؎

دیا ہے خلق کو بھی تا اُسے نظر نہ لگے
بنا ہے عیش تجمل حسین خان کے لئے

نواب تجمل حسین خان کے جانشین تفضل حسین خان بھی ۱۸۵۷ء میں انگریزوں کے معتوب ہوئے تھے۔ انھوں نے دیارِ حجاز میں پناہ لی اور وہیں بہت عسرت کی حالت میں وفات پائی۔ ریاست انگریزوں نے ضبط کر لی۔

مفتوں بھی اپنے والد کی طرح انگریزی حکام کے حلقے میں بہت معزز اور صاحب اثر تھے۔ اپنے زمانے میں فرخ آباد کے میونسپل کمشنر رہے۔ آنریری مجسٹریٹ کے اختیارات بھی حاصل تھے ۱۸۷۷ء کے دربار دہلی میں سندِ خوشنودی عطا ہوئی تھی۔ ۶۶ برس کی عمر تھی جب یکم نومبر ۱۸۸۷ء کو وفات ہوئی۔

مفتوں کی علمی استعداد بہت اچھی تھی۔ فارسی پر فاضلانہ نظر تھی۔ خوش نویسی اور خط نستعلیق میں مشہور زمانہ استاد میر علی بخش حسینی کے شاگرد تھے۔ فارسی اور اردو دونوں زبانوں میں شعر کہتے اور غالب سے اصلاح لیتے تھے۔

ان کے صاحبزادے پنڈت شام نرائن مشران مدتوں ریاست بڑوانی میں تحصیل دار رہے۔ اردو فارسی انگریزی کی اعلیٰ قابلیت کے علاوہ عربی اور سنسکرت میں بھی دخل تھا۔ شاعری ورثہ میں پائی۔ یکتاؔ تخلص تھا۔ اور اردو فارسی دونوں زبانوں میں کہتے اور اپنے والد ہی سے مشورہ کرتے تھے۔ ان کا ۶۳ برس کی عمر میں ۲۸ اگست ۱۹۰۴ء کو انتقال ہوا۔

دل افسردہ ہوا بے مہریٔ خوباں اے مفتوں
نہ ہو باور تو ہے اللہ واقف حق و باطل کا

---

بدخواہ اپنا کون ہے ہمدم سوائے دل
دشمن ہمارا کون ہے مفتوں سوائے دوست

عمر گذری کہ تری راہ میں ہم بیٹھے ہیں
پر ابھی شوق یہ کہتا ہے کہ کم بیٹھے ہیں

واہ قسمت! کہ لب بحر پہ ہم مثلِ حباب
خالی کاسہ لئے یا دیدۂ نم بیٹھے ہیں

کیوں کر بیت الصنم عشق سے اٹھیں مفتون
اب تو اللہ کی ہم کھا کے قسم بیٹھے ہیں

## نواب سید محمد زکریا خان زکی

دہلی کے ایک معزز خاندان سادات کے چشم و چراغ تھے۔ اصل میں یہ خاندان کشمیری تھا۔ ان کے ایک بزرگ نواب ممتاز الدولہ ابوالقاسم بہادر شاہ عالم ثانی کے وزیر معین الدولہ عبدالاحد خان کے قریبی عزیز تھے۔ زکی نے وجاہت دنیوی کے علاوہ شاعری بھی گویا وراثت میں پائی۔ ان کے والد ماجد سید محمود خان بھی شعر کہتے تھے۔ اور محمود تخلص کرتے تھے۔ اردو شعراء کے مشہور تذکرے "عمدۂ منتخبہ" کے مؤلف اعظم الدولہ نواب میر محمد خان سرور (شاگرد محمد جان بیگ سامی) ان کے نانا (اور دادا کے بھائی) تھے۔ بزرگوں کا مسکن دہلی کا مشہور محلہ زینت باڑی تھا۔ لیکن یہ خاندانی جاہ و جلال زکی کی قسمت میں نہیں تھا۔ سب جائداد کچھ ان سے پہلے اور باقی ۱۸۵۷ء کے بعد خالصے لگ گئی۔

زکی ۱۸۳۹ء میں دہلی میں پیدا ہوئے۔ فارسی، عربی، منطق ریاض کی تعلیم غالب، صہبائی اور پنڈت رام کشن بسمل سے لی۔ اس کے علاوہ طب میں بھی واقفیت بہم پہنچائی۔ قرآن بھی حفظ کیا۔ ۱۸۵۷ء کے ہنگامے میں دہلی چھوڑنے پر مجبور ہوئے۔ آخر کار محکمہ تعلیم میں ملازم ہو گئے اور بتدریج ترقی کر کے صوبہ یو۔پی کے مدارس کی ڈپٹی انسپکٹری کے عہدے تک پہنچے۔ اس تعلق سے مدتوں میرٹھ، گورکھپور، بریلی الہ آباد اور بدایوں میں رہے۔ جب ملازمت کی میعاد ختم ہوئی تو بدایوں ہی میں مقیم ہو گئے تھے۔ یہیں ۱۹۰۳ء (۱۳۲۱ھ) میں اللہ کو پیارے ہو گئے اور یہیں حضرت نظام الدین اولیا کے والد ماجد سید احمد کی درگاہ کے احاطے کے جنوبی دیوار کے باہر جانب شرق آسودہ خواب ہیں۔

بڑے قادر الکلام شخص تھے۔ مولوی حشمت اللہ حشمت پنڈت جواہر ناتھ کول ساقی، اسیر بدایونی، سید احمد دہلوی، (مؤلف فرہنگ آصفیہ) وغیرہ ان کے شاگردوں میں سے تھے۔ ان کا دیوان غزلیات (دیوان زکی) ان کی زندگی ہی میں چھپ گیا تھا۔ غالب نے چند سطریں بطور سند لکھ کر دی تھیں۔ وہ اس کے ساتھ موجود ہیں۔ اس میں شبہ نہیں کہ بہت پختہ اور نازک خیال شاعر تھے۔ استاد کے کلام کی بعض خصوصیات مثلاً مضمون آفرینی دقت پسندی فارسی تراکیب وغیرہ کو انھوں نے نبھانے کی کوشش کی ہے۔ اور اس میں بہت حد تک کامیاب بھی ہوئے ہیں۔ بہت سا کلام غیر مطبوعہ رہ گیا۔ جو اُن کے خاندان میں موجود ہے۔

اب مختصر انتخاب ملاحظہ ہو۔

وضع بالیدگی شوق جو رہبر ہوتی
اے زکی قطرۂ ناچیز بھی دریا ہوتا

تمکین وضع و طرزِ تبسم میں دیکھئے
انداز اس کی شوخیٔ طبع سلیم کا

حیف صد حیف زکی زندگی تلخ اپنی
بے کسی کا اگر انجام یہ ہو، مر جانا

## خواجہ عبدالغفار وفا و آخر

ڈھاکہ کا خاندان خواجگان بہت مشہور ہے۔ اس میں دین و دنیا دونوں کے مشاہیر پیدا ہوئے۔ اصل میں یہ خاندان کشمیر کا تھا۔ جہاں سے یہ لوگ تجارت کے سلسلے میں نقل مکان کر کے ڈھاکہ میں بس گئے۔ سب سے پہلے جو شخص آئے وہ خواجہ مولوی حفیظ اللہ تھے۔ اس سلسلۂ طلائے ناب کی ایک کڑی خواجہ عبدالغفار تھے۔ اُن کے والد کا نام خواجہ عبدالغفور تھا۔ خواجہ عبدالغفار فارسی اور اردو دونوں میں شعر کہتے تھے۔ فارسی میں تخلص وفا تھا اور اس میں غالب سے اصلاح لیتے تھے۔ اردو میں تخلص آخر کرتے تھے۔ اور اس میں مشورہ حافظ اکرام الدین احمد ضیغم سے تھا۔

رسا جاودانی

# غزل

سکونِ اضطراب آئے نہ آئے
اُلٹ کر وہ نقاب آئے نہ آئے

ستارو رات بیتی جا رہی ہے
وہ میرا مستِ خواب آئے نہ آئے

مری راتیں ترے جلووں سے روشن
اُفق پر ماہتاب آئے نہ آئے

ترے قربان میں اے چشمِ ساقی
اِدھر جامِ شراب آئے نہ آئے

لکھے جاؤں گا ان کو نامۂ شوق
کبھی خط کا جواب آئے نہ آئے

کلام اپنا پیامِ آشتی ہے
جہاں میں انقلاب آئے نہ آئے

شمار اُن کی جفاؤں کا کریں کیا
رسا یومِ حساب آئے نہ آئے

223

حامدی کاشمیری

# غزل

نظر وارفتۂ نظارگی معلوم ہوتی ہے
غزالاں میں بھی گلوں کی دلکشی معلوم ہوتی ہے

پھر آساں ہونے والی ہے ہراک دشواریٔ ہستی
خودی پر کارفرما بے خودی معلوم ہوتی ہے

میں شکوہ کرم ہوں اے غمِ دل بخشنے والے
مجھے یہ زندگی اب زندگی معلوم ہوتی ہے

یہ کس کی یاد کی شمعیں فروزاں ہو گئیں دل میں
گریزاں شامِ غم کی تیرگی معلوم ہوتی ہے

پلائے جام اے ساقی، اٹھائے ساز اے مطرب
طبیعت مائلِ افسردگی معلوم ہوتی ہے

نظامِ دو جہاں پر کیا گذر جائے خدا جانے
نگاہِ ناز میں کچھ برہمی معلوم ہوتی ہے

بتاؤں کیا جنونِ عشق کی وارفتہ سامانی
کہ ہشیاری بھی اک دیوانگی معلوم ہوتی ہے

ہے رقصاں اک جہانِ بے خودی ہر ایک ذرّے میں
کلیدِ بابِ مستی چاندنی معلوم ہوتی ہے

بہاریں مسکراتی ہیں سحر کی جلوہ پاشی میں
فضائے گلستاں بدلی ہوئی معلوم ہوتی ہے

زباں پر حامدی وردِ جگر کی بات آتی ہے
زمانہ والوں کو یہ شاعری معلوم ہوتی ہے

اکبر جے پوری

# غزل

اُسے آساں ہو کیوں کر نہ ترکِ مدّعا کرنا
کہ جس کم بخت کو مشکل ہو عرضِ التجا کرنا

یہ ہمّت، یہ جسارت ہے ہمیں آشفتہ حالوں کی
وہ کیا جانیں ابھی تکمیلِ پیمانِ وفا کرنا

موافق ہو نہ ہو آب و ہوائے کوچۂ قاتل
بہر صورت ہمیں منظور ہے دل کا کہا کرنا

خدا آباد رکھے درد کی دنیا ہے دل میرا
مجھے تم سے بہت آساں ہے محشر بپا کرنا

کوئی ہنستا ہے تو غم آشنا دل چیخ اُٹھتا ہے
یہ شیوہ آپ کا حصہ ہے دونوں پہ ہنسا کرنا

نہیں ملنے نہ ملئے لیکن اتنا یاد رکھئے گا
عموماً ناروا ہوتا ہے خونِ مدّعا کرنا

علاماتِ محبت ضبط پر بھی ہو گئیں ظاہر
کسی کو یاد کرنا، آہ بھرنا، رو دیا کرنا

جہانِ عشق میں اتنی اجازت ہے ستم کش کو
جب اُن کا نام سُننا، سرد آہیں بھر لیا کرنا

کمال لداخی

# داوا کی ماں

میں نے تمھیں کبھی خط نہیں لکھا لیکن آج میں خاموش نہیں رہ سکتا۔ میں اپنے جذبات بے کم و کاست اس خط میں تمھارے سامنے رکھ رہا ہوں۔ تمھاری زندگی میرے سامنے ایک کھلی ہوئی کتاب ہے۔ میں نے تمھارے بچپن کو دیکھا ہی نہیں بلکہ تمھارے ساتھ گلی ڈنڈا بھی کھیلا ہے۔ میں نے تمھارے اُبھرتے ہوئے شباب کو دیکھا جب درجنوں تم پر فریفتہ تھے۔ اور اس المناک صدمہ کو بھی جو حال ہی میں تم پر بیتا۔ یہ صدمہ کوئی نیا صدمہ نہیں ہے وطن کی ان گِنت عورتوں نے اس صدمے کو جھیلا ہے اور جب تک سماج کے یہ بوسیدہ نظام .... ہیں جھیلتی رہیں گی۔

آج تم سماج کی آنکھوں میں ایک کانٹا ہو۔ پھبھساہٹ ، لعن طعن ، گیدڑ بھبھکیاں سُن سُن کر تم غم سے گھُل گئی ہو۔ تمھارا حسین چہرہ پیلا پڑ گیا ہے اور جھائیوں و جھریوں کی بدنما لکیروں نے اس کو اور بھی بدنما بنا دیا ہے۔

تمھاری سہیلیاں سلمیٰ، ڈولما، پلزوم ..... کو تمھاری شکل سے گھِن آتی ہے تمھارے رشتہ داروں تم سے قطع تعلق کر لیا ہے اور سب سے ناقابل برداشت بات، تو یہ ہے کہ تمھارے والدین بھی تم سے سیدھے منہ بات نہیں کرتے ہیں۔

آج سے پانچ سال پہلے تم ایک بھولی بھالی کنواری لڑکی تھی۔ مجھے تم سے بڑا پیار تھا۔ میں نا جانے کتنی دفعہ تمھاری گلی میں سے گذرتا تھا تاکہ تمھیں دیکھوں۔ آہ ! لیکن تمھیں پتہ بھی نہ تھا۔ مجھے تم سے کتنا پیار ہے۔ میں نے دل ہی دل میں عہد کیا تھا کہ اپنی زندگی تمھاری زندگی سے وابستہ کروں گا اور اس خیال کے تحت میں نے اپنے من مندر میں سپنوں کے کتنے حسین محل تعمیر کئے۔ مستقبل کی دنیا میں کتنی دل فریب بہاریں دیکھیں، کئی دفعہ تخیل کے سہارے میں نے اپنے آپ کو تمھارے درمیان کھڑا کیا جہاں ہمارے درمیان باتیں ہوتیں۔ جہاں میں جذبات کی رو میں بہہ جاتا جہاں تم جذبات کی رو میں بہہ جاتیں۔ کبھی کبھی خیالات کی اتھاہ گہرائیوں میں میں ایسا کھو جاتا کہ مجھے گھنٹوں نیند نہیں آتی۔ میرے والدین خیال کرتے کہ مجھے بے خوابی کا مرض ہے لیکن کون جانے اُس وقت میرے خیالات پر تم چھائی ہوئی ہو اور تمھاری تصویر میری آنکھوں کے سامنے ناچ رہی ہے۔ کبھی جوشِ محبت سے میرے دل میں عجیب باغیانہ خیال اُبھر آتا میں چاہتا کہ کاش میں ایک مریض بن جاؤں اور تم میرا علاج کرو۔ اپنی پیاری پیاری باتوں سے میرے دل کو ڈھارس دیں۔ پیار سے اپنی مخروطی انگلیاں میری پیشانی پر پھیریں اور میں اس کے لمس سے لطف اندوز ہوتا رہوں۔

اگر کوئی میرا نفسیاتی تجزیہ کرے تو وہ اس سے حماقت سے محمول کرے گا، میری کمزوری سے تعبیر کرے گا اور تم خود میرے بارے میں کیا سوچو گی۔ تم تو تم ، میں خود اپنی جگہ حیران ہوں۔ کبھی محبت احساسِ کمتری میں مبتلا کرتی ہے اور کبھی نمود و نمائش میں ایک ماہرِ نفسیات نے کہا ہے کہ عشق و محبت ایک اعصابی مرض ہے

لیکن لوگ کہتے ہیں "محبت" انسان کا لطیف ترین تخیل ہے۔ انسانی روح کی غذا ہے۔ اس کے بغیر انسان کی زندگی سُونی اور پھیکی ہے، اس کے باوجود ایک طاقت مجھے اس کے اظہار کرنے سے روکتی تھی۔ لیکن ایک دن میں نے تمھیں اپنی محبت کا اظہار کر ہی دیا۔ نگاہیں دو چار ہوئیں اور تم نے گاؤں کی ایک کنواری الھڑ لڑکی کی طرح اپنی شرمیلی نگاہیں نیچی کر لیں اور ایک لمحہ کے لئے خاموشی طاری ہو گئی۔ یہ لمحہ کتنا سہانا اور طرب آگیں تھا۔ اُسی ایک لمحے کے لئے ہم نے ایک دوسرے کے دل کی دھڑکنیں سُنیں۔ اور پھر ہم اس طرح باتیں کرنے لگے گویا برسوں سے ایک دوسرے کو جانتے ہوں میں وہ سہانی گھڑی کبھی نہیں بھول سکتا جب ہم نے شام کے دھندلکے میں بیم و رجا کے درمیان اپنے گھروں کو لوٹتے ہوئے ایک دوسرے کے ہونے کا عہد کیا۔

مجھے شاعری سے بڑا چاؤ تھا۔ یہ جانتے ہوئے بھی کہ شاعری ایک فن ہے اور فن کا مقصد زندگی اور صداقت کی ترجمانی کرنا ہے نا کہ اظہار، نمود و نمائش میں نے داد طلب انداز میں بڑے زعم سے ایک دن تمھیں بتایا تھا کہ میں شاعر ہوں تو تمھاری پیشانی پر ایک شکن ــــ ایک خم اُبھرا۔ جس میں ایک استفسار چھپا تھا۔ اس کے بعد میں نے تمھیں ایک البیلا سا گیت پڑھ کر سنایا لیکن تمھارے چہرے کی اُبھرتی مٹتی شکنوں و تمھاری معصوم نگاہوں سے میں نے یہ اندازہ لگایا کہ تمھیں اس گیت کے بول سے بالکل دلچسپی نہیں ہے تمھیں تو ناچ سے بڑا لگاؤ تھا۔ جب گاؤں میں تیوہاروں اور اچھے اچھے دنوں کے موقعوں پر گاؤں کے نوجوان ناچتے تھے تو تم بڑے چاؤ اور انہماک سے دیکھا کرتی تھیں۔ ناچ سے ذرّہ بھر شوق نہ رکھتے ہوئے بھی میں نے محض تمھاری خاطر ناچ سیکھا۔ اور اونچے طبقے کے جوانوں کے ساتھ ناچنے میں سرمدی کیف محسوس کیا۔

تمھارے پریم نے مجھ میں گوناگوں تبدیلیاں کیں۔ ویسے بھی مجھ میں کمزوریاں کیا کم تھیں۔ میں اپنے ڈھیلے ڈھالے سے کپڑے اور ڈھیلی سی ٹوپی کی طرف کبھی توجہ نہیں دیا کرتا تھا لیکن جب سے یہ دو دل ہم آہنگ ہوئے اُس دن سے یہ کوتاہیاں بھی جاتی رہیں۔ میں نے اپنے کپڑوں کی طرف خاص توجہ دینی شروع کی اور ایک خاص زاویے پر اپنا مخملی کنٹوپ پہننے لگا۔

میں ہی کیا۔ مجھے اچھی طرح یاد ہے۔ تم بھی تو اپنی باتوں کا شکار ہو جاتی تھیں۔ تم خوش سلیقگی اور رکھ رکھاؤ میں اپنے کو تمام سہیلیوں میں ممتاز بنانے کی کوشش کرتی تھیں۔ لیکن تم تو مجھے ہر وقت پیاری لگتی تھیں۔ اُس وقت بھی پیاری لگتی تھیں جب تم اپنے پاجامے کے پائنچے کو گھٹنے تک چڑھائے پھٹے سے گھسے سے کپڑے پہنے اپنے کھیتوں کو آبیاری کرتی تھیں یا اپنی آستینیں کہنی تک سرکائے سرسوں کوٹنے میں اپنی ماں کا ہاتھ بٹاتی تھیں ــــ اور اُس وقت بھی ــــ جب تم اپنی ماں کے نیلے نیلے فیروزہ کے چار لائنوں والے "بیرت" لگائے سج دھج کر میلے ٹھیلے دیکھنے نکلتی تھیں۔ اور تم ہی کیا رولی! مجھے تمھارا سارا گاؤں پیارا لگتا تھا۔ گاؤں کا ایک ایک فرد پیارا لگتا تھا۔ اور تمھارے گھر کی پالی پوسی بلّی تک میری نظروں میں پیاری لگتی تھی۔ شاید یہی وجہ تھی کہ گرمیوں کی چلچلاتی دھوپ میں لمبے ریتلے میدان۔ اونچ نیچ والی تنگ گھاٹیاں طے کر کے تمھارے پاس آنے میں ایک روحانی انبساط محسوس کرتا تھا۔ یا کڑکڑاتی ٹھٹھرتی سردی میں برفیلی ہواؤں کے جھکڑوں کے درمیان تمھارے پاس آنے میں کچھ بھی تکلیف محسوس نہیں کرتا تھا۔

آہ! وہ دن کتنے پیارے تھے۔ وہ شامیں کتنی سہانی تھیں۔ چاندنی کیا ہی طرب آگیں تھی۔ تمھاری یاد سے یہ دنیا بہت ہی حسین اور یہ زندگی خوشبوؤں اور مسرتوں کی لامتناہی دیوار کی طرح پھیلائی ہوئی نظر آتی تھی۔ اور چاند کی ٹھنڈی چھاؤں میں یہ کسک اور بھی بڑھ جاتی تھی۔

لیکن اب ان گئی گزری باتوں کو کریدنے سے کیا ہوگا رولی۔
یہ تو اب جلے ہوئے زخموں پر نمک پاشی ہے۔

اور پھر ایک روز ــــ اس خبر کی بھنک میرے کان میں پڑ گئی

کہ تمہارا دامن تنڈوپ سے باندھ دیا گیا ہے۔ تنڈوپ جو گاؤں کے سب سے امیر زمیندار کا لڑکا ہے اور بھرا اونچے گھرانے کا چشم و چراغ ہے۔

تم تنڈوپ اکیلے کی ہی عورت بن کر نہیں جا رہی تھیں بلکہ اس کے منجھلے اور چھوٹے بھائی کی بیوی بن کر بھی جا رہی تھیں۔ جب تمہیں اس سے آگاہ کیا گیا تم اُس روز بہت روئی تھیں۔ تم نے اس کے خلاف احتجاج کیا لیکن تمہاری آواز تمہارے والدین اور عزیز و اقارب کی آواز میں مدغم ہو کر رہ گئی۔ وہ تمہیں دم دلاسہ دینے لگے۔ ہیر پھیر کی باتوں کو اُلٹ پلٹ کر سنانے لگے جن کی ہر تان اس فقرے پر آ کر ٹوٹتی تھی۔ تم کتنی خوش قسمت ہو رولی! تمہاری شادی ایک ایسے گھرانے میں ہو رہی ہے جہاں عیش و عشرت کی فراوانی ہے۔

اپنے والدین کے سامنے تمہاری زبان گُنگ پڑ گئی جنھوں نے تمہیں پال پوس کر بڑا کیا تھا لیکن تمہارا دل کہہ رہا تھا "میرے ماں باپ! عورت دولت کو ہی نہیں چاہتی ہے، عشرت کو ہی نہیں چاہتی ہے بلکہ اس سے کہیں زیادہ خلوص دل کے پیار کو چاہتی ہے۔

دوسرے دن جب میں تمہارے پاس آیا تو تم اپنے مکان کی کھڑکی کے داسے پر بیٹھی تھیں لیکن آج تم بڑی سہمی اور گھبرائی ہوئی نظر آتی تھیں۔ تم نے آہستہ ہی اپنی مجبور کہانی مجھے سنا دی، کیا تمہیں کچھ معلوم ہے؟ کیا تمہیں کچھ معلوم ہے جب تم مجھے وہ دکھ بھری باتیں سُنا رہی تھیں مکان کے پیچھے کی آڑ میں سے کون جھانک رہا تھا۔ لرگیل ۔۔۔

جس نے اس راز کو فاش ہی نہیں کیا بلکہ اس معمولی سے واقعہ پر دُم چھلا باندھ کر ہمارے خلاف ایسی بہتان تراشیاں کیں کہ ہم سب کے نزدیک ذلیل ہو کر رہ گئے اُس روز سے تم پر کڑی نگرانی رکھی گئی تمہاری ایک ایک حرکت جانچی پرکھی گئی۔ اُس دن سے آج تک میں نے تمہارے گاؤں کا رخ نہیں کیا۔ اس واقعہ سے تمہارے دل پر بڑی چوٹ لگی۔ تمہاری شوخیاں چلی گئیں اور تم ہمیشہ اداس رہنے لگیں۔ اُس دن سے میں نے اپنے شکست خوردہ دل کی کامرانیاں تخیل کے سہارے حاصل کرنے کی کوشش کی۔ بُنے ہوئے خوابوں کا ایک حسین مرمریں محل تعمیر کرتا اس پر وفادار کنگرے چڑھاتا۔ رنگین مینارے نصب کرتا اور ان پر دھیرے دھیرے سنہرے کلس کی چادریں پھیلاتا۔ لیکن جب یہ محل نقطۂ عروج پر پہنچتا تو میرے خوابوں کا طلسم یک لخت ٹوٹ جاتا اور مرمریں محل کے پر وقار کنگرے، رنگین مینارے اور سنہرے کلس دھڑام سے نیچے آ جاتے۔

آخر ایک دن وہ ساعت بھی آ گئی جب تمہارے مکان پر سجا چمکا ہوا عروسی گھوڑا آیا۔ تمہاری شادی کا انتظام بڑے طمطراق سے کیا گیا تھا۔ کہتے ہیں تمہارا چھریرا بدن بیش قیمت گہنوں میں چھپا ہوا تھا۔ جنھوں نے تمہیں دیکھا اُن کا یہ بھی کہنا ہے تم اُس رات بہت اُداس نظر آ رہی تھیں۔ تم میں اُس نئی نویلی دلھن کی سی شوخی نہیں تھی جس کا دل حسین ارمانوں سے آباد ہوتا ہے۔ کہتے ہیں۔ تمہاری برات کا منظر بہت پُر کیف تھا۔ خاص کر وہ منظر بہت ہی دلکش تھا جب تمہارا سجا سجایا عروسی گھوڑا مجمع کے بیچ میں جھکولے کھانے لگا لوگ "یتنا، یتنا، یتنا" کی خوشیوں کی صدائیں دے رہے تھے اور برات تزک و احتشام سے بڑے زمیندار کے اونچے مکان کی طرف بڑھ رہی تھی۔

گاؤں کے بزرگوں نے یہاں تک کہا ہے کہ جیسی رونق انھوں نے تمہاری برات میں دیکھی آج تک کہیں بھی دیکھنے میں نہیں آئی۔ آج کی رات بڑے زمیندار کے مکان سے خوش آئند نغمے گونج رہے تھے۔ آج کی رات تمہارا اپنا مکان جگمگاتی ہوئی روشنیوں سے نور کا بُقعہ بنا ہوا تھا۔ لیکن یہی رات تمہارے اپنے لئے زندگی کی ایک المناک رات تھی۔ آج کی رات تمہاری زندگی غم کی گہری پرچھائیں لے کر آئی۔ آج سے تمہارے لبوں پر کسی نے مسکراہٹ نہیں دیکھی، تمہارے چہرے پر سرور نہیں دیکھا، تمہارے سیاہ بالوں میں پھول نہیں دیکھا تمہاری شادی کی تمہید اتنی حسین اور دلکش نہیں تھی رولی جتنا اس کا انجام المناک ہے۔ تم مجھ سے تو بہت دُور تھیں لیکن واقعات تو میرے کانوں سے دُور نہیں تھے۔

تم ایک پڑھی لکھی لڑکی تھیں۔ مدرسے میں تم نے کتابیں پڑھی تھیں۔ جن سے تم نے اخلاق کی باتیں۔ قدریں سیکھی تھیں۔ مجھے اچھی طرح یاد ہے تم کبھی کبھی باتصویر رسالوں میں کھو جاتیں۔ تصویروں میں نوخیز لڑکیاں ہوتیں جو کندھوں پر بندوقیں سنبھالے مارچ پاسٹ کر رہی ہیں۔ لڑکیاں جو ہسپتالوں میں ڈاکٹری کام کر رہی ہیں تم حیرت و حسرت سے ان تصویروں کو دیکھا کرتی تھیں۔ "یہ بھی لڑکیاں ہوئیں" ہولے سے ان تصویروں کی طرف دیکھتے ہوئے ایک دفعہ تم نے کہا تھا۔ اور جب میں نے تمہیں بتایا کہ اس دنیا میں بہت سی سیاستدان عورتیں بھی ہیں ــــ عورت سیاستدان بھی ہے عورت ادیبہ بھی ہے، عورت شاعرہ ہے۔ تو تم حیرت سے اپنی آنکھیں پھیلائے میری طرف دیکھتی رہی تھیں اور میں تمہارے چہرے کی اُمنگ بھری لکیروں کو بہت دیر تک پڑھتا رہا تھا۔

لیکن اس کے ڈھائی سال بعد تمہاری اُمنگوں کا جواب اس طرح سے ملا کہ تمہیں تین انسانوں کے گلے مڑھ دیا گیا۔ اور تم بچہ پیدا کرنے والی ایک کل بن کر رہ گئیں۔ لیکن تمہاری حساس طبیعت زیادہ دیر تک اسے برداشت نہیں کر سکی۔ تمہارے سینے کے اندر ایک دل تھا جو ایک پریتم کے لئے دھڑک سکتا تھا۔ جو ایک ماں اور ایک باپ کو پیار دے سکتا تھا۔

اور ایک دن ہم نے سُنا کہ سب کی مِنتوں اور مشوروں کو بالائے طاق رکھ کر تم نے اپنا سسرال چھوڑ دیا۔ سماج کی تونیں آنکھیں چمک اٹھیں۔ بزرگوں نے انگلیاں اٹھائیں۔ اڑوس پڑوس کی عورتیں طعنے تشنے دینے لگیں۔ پڑھ لکھ کر یہ نوبت! ماں باپ کے اُجلے نام پر داغ لایا۔ ایسی لڑکی ہونے سے تو ہزار بھلا تھا کہ اوپلے کا ایک ٹکڑا ہوتا جلانے کے کام تو آتا۔ کسی سے لاگ لپیٹ ہو گی تبھی تو اپنے شوہر کا گھر چھوڑ دیا۔ اس سے تو مرتی اچھا تھا، کمینی .... بے حیا.... جب تم اپنے گھر گئیں تو والدین نے بھی سیدھے منہ بات نہیں کی۔ تمہارے اپنے اکیلے بھائی انجگ

نے تمہیں اس صورت میں دیکھ کر ناک بھوں چڑھائی جو تمہیں اپنی جان سے زیادہ پیارا تھا۔ جب وہ بیمار ہوتا تھا تو تم ساری رات اُس کے سرہانے پر جاگتی رہتیں۔ جس نے ڈولی، پلنیں ایسی کئی لڑکیوں سے رومان لڑائے تھے اور آخیر میں کسی کا بھی نہیں ہو سکا تھا۔ اس کے باوجود وہ ماں باپ کی آنکھوں کا تارا اور بہن کا دلارا تھا۔ کسی نے ان کی حرکتوں پر مذمت نہیں کی تھی۔

تمہاری چہیتی سہیلیاں سلمیٰ، پدما، نیما بھی تم سے بچھڑ گئیں تمہارے عزیز و اقارب تمہیں حقارت بھری نگاہوں سے دیکھنے لگے ان حالتوں نے تمہاری زندگی کو اجیرن بنا دیا۔ وفورِ غم سے گھل گھل کر تم کانٹا جیسی بن گئیں۔ تمہارا حسین چہرہ پیلا پڑ گیا اور جھریوں و جھائیوں کی گھناؤنی لکیروں نے اس کو زیادہ بھیانک بنا دیا۔ لوگوں کو تمہاری شکل سے گھن آتی تھی۔ تمہارے ان جلے ہوئے زخموں پر نمک پاشی تب ہوئی جب محلے کے بدتمیز لونڈوں نے دل پھینک تماش بین جوانوں کی شہہ میں آکر تمہارے چہرے کو "چھلنی" سے مناسبت دے کر شور مچانے لگے۔ یہ وہ کلفتیں تھیں جو تم جیسی ایک نازک اندام لڑکی پر گذریں سارا عالم اس وقت تمہیں اپنا دشمن نظر آنے لگا جس میں بسنے والے انسان اَن گنت سانپوں اور بچھوؤں کی طرح پھن پھیلائے پھنکار رہے ہوں۔ تم تو میری نگاہوں سے اوجھل تھیں رہ ولی: لیکن میں تمہارے متعلق مسلسل سنتا رہا۔ کبھی سُنتا تم بیماری سے سسک رہی ہو، کبھی سُنتا تم اپنا دم توڑ رہی ہو اور کبھی خبر آتی کہ تمہارے دماغ نے جواب دیا ہے اور رات دن بڑبڑاتی رہتی ہو لیکن پھر یہی سُن لیتا کہ تم زندہ ہو۔

آج دو سال کے بعد میں تمہارے پاس سے گزر رہا ہوں۔ تم اپنے دروازے پر کھڑی ہو۔ مجھے دیکھتے ہی تم نے اپنا جھریوں سے بھرا ہوا بوڑھا چہرہ چھپانے کی ناکام سعی کی اور ایسا کرتے ہوئے شاید تمہارا یہ خیال تھا کہ تمہاری شکل دیکھ کر مجھے گھن آ جائے گی جس طرح تمہاری سہیلیوں اور عزیزوں کو آتی ہے۔ اور شاید تم یہ سمجھ بیٹھی ہوں گی کہ میں شہر میں عیاشی سے اپنی زندگی گذار رہا ہوں گا اور کسی دفتر میں بڑا افسر بنا ہوگا۔ ایک دن

تمھارے مکان کے سامنے میں نے تم سے کہا تھا۔ رتّی - میں آگے پڑھنا چاہتا ہوں۔ لیکن جونہی دسویں میں پاس ہونے کا رزلٹ ملا۔ ماں کی آبدیدہ آنکھیں پھر گئیں اور باپ کا پُر اُمید مغموم چہرہ آنکھوں کے سامنے گھوم گیا بیٹا تم نے اب بہت پڑھ لیا۔ اب کچھ کام شام ڈھونڈو۔ میرے بازوں میں اب کچھ طاقت نہیں۔ باپ کے منہ سے یہ الفاظ سُن کر میرا گلا رندھ گیا اور دل بھر آیا تبھی سے میں نے آگے پڑھنے کا خیال اپنے دل سے اُس کانٹے کی طرح کھُرچ پھینکا ہے جو کانٹوں کی جھاڑ پر ننگے تلوے پڑ جانے سے چُبھ جاتے ہیں۔ اب تو میں نے سرکاری ملازمت بھی اختیار کی ہے۔ کلرک ہوں، ۸۵ روپے ماہوار تنخواہ ملتی ہے۔ یعنی ۵۰ روپے اصلی تنخواہ ۲۵ روپے فرانٹیر الاؤنس اور دس روپے قحط الاؤنس ملتا ہے۔ تم ہی سوچو رتّی - اس بڑے کُنبے کے گزارے کا انحصار اسی تنخواہ پہ ہے

رتّی تمھیں یہ جان کر بڑی حیرت ہوگی کہ میں نے شادی کی ہے۔ ہاں شادی - لوگ تو سمجھتے ہیں کہ رنجیت ایک خشک طبع جوان ہے جس کو ازدواجی زندگی سے ذرّہ بھر بھی پریم نہیں۔ رتّی - یہ تو لوگوں کا غلط خیال ہے میں ازدواجی زندگی کا مخالف نہیں بلکہ ایک خوش گوار ازدواجی زندگی کے حق میں ہوں۔ میرے سینے میں بھی ایک دل ہے جو اُمنگوں کی تپش سے دہکتا ہے۔ لیکن میں تو ہمیشہ ایک ایسی ازدواجی زندگی کا خواہاں ہوں جس ماحول میں رہ کر انسان اپنی ذمہ داریاں ... نبھا سکے۔ اپنے بچوں کو وقت کے تقاضے کے مطابق تعلیم دلا سکے۔ جس ماحول میں انسان کتابیں پڑھ سکیں، کتابیں خرید سکیں اور اپنے گھر کو معاشی بدحالی کی بنا پر ہونے والی دانتا کل کل سے بچا سکے جیسا کہ اکثر ہم اس ماحول میں دیکھتے ہیں۔ لیکن آنگھو میری ہی بیوی نہیں بلکہ میرے چھوٹے اور منجھلے بھائی کا اس پہ اُتنا ہی حق ہے جتنا حق میرا ہے۔

میں اب اس ازدواجی زندگی سے بہت نالاں ہوں رتّی آنگھو میری عورت ہے لیکن جیون ساتھی نہیں۔ آنگھو کو میرے گلے مڑھ دیا گیا ہے۔ میں نے اُس سے شادی نہیں کی ہے۔ اچھی رتّی! تم بہتر جانتی ہو۔ میں کتابوں کا کتنا شائق ہوں۔ کتابیں میری جان ہیں، کتابیں میرا تن ہیں۔ انھیں کتابوں میں میں نے دھرم اور اخلاق کی اُونچی قدریں دیکھی ہیں لیکن جب میں اپنی زندگی کی کڑیاں اخلاق اور دھرم کی اُن کڑیوں سے ملاتا ہوں تو میرے سینے میں ہُوک سی اُٹھتی ہے۔ حوادث کے تھپیڑوں کو سہار لیتا لیکن ضمیر کی اس ہلکی آواز کو بھی نہیں سہار سکتا۔ کتنی خالی خولی اور کھوکھلی ہے یہ زندگی!!! چار بجے جب میں دفتر سے گھر آتا ہوں جی چاہتا ہے کہ آنگھو سے کچھ باتیں کروں۔ پیار کی باتیں، محبت کی باتیں، اس تھکن کو دُور کروں جو دن بھر ضخیم فائیلوں پر جھکنے کی بنا پر ذہن پر غنودگی کی طرح چھائی رہتی ہے یا اُن جھڑکیوں کو تھوڑی دیر بھول جاؤں جن کو میرے کان کھانے کے عادی ہو چکے ہیں۔ لیکن میں ایسا نہیں کر سکتا۔ آنگھو ایسا نہیں کر سکتی۔ اُس نے اپنے دل کو چیر کر تین حصوں میں بانٹ دیا ہے۔ میرا اپنا ایک دل پتھر کی طرح جامد ہو گیا ہے۔ کاش میں کٹھنائیاں قہقہوں میں گھُلا سکتا جو وقت ہمیں مسلسل پلاتا رہتا ہے لیکن میں آنگھو کو کیوں دوش دوں اس میں اس کا کیا قصور ہے۔ میں آنگھو کو کبھی بُرا نہیں کہوں گا رتّی! کبھی نہیں۔ وہ تو محض بھولی بھالی سی لڑکی ہے۔ باتیں تو بہت کم کرتی ہے۔ جب میں کبھی دُکھ کی باتیں اس کو سناتا ہوں تو اس کی نینیں بھیگ جاتی ہیں اور وہ بڑی دیر تک بجھی بجھی سی رہتی ہے۔

اچھی رتّی مجھے یہ جان کر خوشی ہوئی ہے کہ تم ایک بچّی کی ماں بھی بنی ہو۔ تم نے اس کا نام داوا رکھا ہے۔ داوا — چاند! کیا ہی پیارا نام ہے۔ میری دعا ہے تمھاری یہ چاند اپنی اُجلی چاندنی سے دلوں میں پیار کی جوت جگائے۔ اب آنگھو کو بھی ایک بچّی پیدا ہوئی ہے۔ ہم نے اُس کا نام نیمار رکھا ہے۔ سورج کبھی کبھار میں آنگھو سے کہتا ہوں۔ آنگھو! اپنی ننھی کا ہمیشہ

خیال رکھنا۔ جب ننھی بڑی ہو جاوے گی تو اس کی اُن خواہشوں کا احترام کرنا جن پر اُس کی حیات کھڑی ہے۔ وہ یہ سُن کر مسکرا دیتی ہے اور بڑی سادگی سے کہتی ہے۔ یہ بچی کیا خواہش رکھے گی۔

داوا کی ماں! تم یہ بہتر سمجھ سکتی ہو کہ بچی کیا خواہش رکھتی ہے۔ اب تو نوجوان آنکھو کے چہرے پر وقت سے پہلے جھریوں نے اپنی گھناؤنی پرچھائیاں ڈالنی شروع کی ہیں اور اس کے بالوں میں سپیدی کا پرتو پڑ چکا ہے۔ یہ جھریوں سے بھرپور چہرے مجھے زندگی کا ایک انمول سبق دیتے ہیں۔ یہ جھریاں نہیں بلکہ ہمارے سماج کی "عنایتیں" ہیں جو ہم نے اپنے آباؔ سے ورثہ میں پائی ہیں۔ جن کی تہ میں بے زبان لڑکیوں کی روندی ہوئی آرزوئیں ہیں۔ اُن کے چہرے کے لرزتے ہوئے آنسو ہیں۔ ہونٹوں کی خاموش فغاں ہے۔ وطن کی اَن گنت عورتوں نے اس صدمے کو جھیلا ہے اور جب تک سماج کے یہ بوسیدہ نظام۔ ۔ ۔ ۔ ہیں جھیلتی رہیں گی۔

داوا کی ماں! یہ آرزوئیں آخر کب تک روندی جائیں گی۔ یہ ہونٹوں کی خاموش فغاں اور یہ لرزتے ہوئے آنسو ایک دن رنگ لائیں گے اور یہ جھریاں انقلاب کے پھول اُگائیں گی اور تم بھی تو اس انقلاب کی جنم داتا ہو رہی ہو! تم ماں ہو۔ ماں بہت بڑی ہوتی ہے۔ بہت اُونچی ہے ماں کی عظمت۔ ماں حیاتِ انسانی کا سرچشمہ ہے۔ اسی نے جیالے مردوں کو جنم دیا اور اسی کی کوکھ سے وہ جوان مرد اُبھرے ہیں جنھوں نے انسان اور انسان کے درمیان ظلم اور امتیاز کی دودھاری تلوار کی جگہ پیار و محبت کے پُل ملائے ہیں۔ تمھاری داوا بھی تو آج کی بچی، کل کی بہن اور مستقبل کی ماں ہے!

داوا کی ماں! آج تمھاری زندگی نے تم سے ایک سوال کیا ہے وہ سوال کیا ہے؟ جب تمھاری یہ جگر پارہ سنِ رشید کو پہنچے تو اس کی قسمت کسی سے وابستہ کرتے وقت اُس کی مالی راحت دیکھنے سے پہلے اپنی داوا کی اُس چھوٹی سی خواہش کا بھی خیال رکھنا جو اس کے دل کی گہرائیوں میں پوشیدہ ہے اور جس خواہش کو اس نے اپنے خون سے سینچ سینچ کر پروان چڑھایا ہے۔ اور یہی چیز اس فرسودہ نظام پر پہلی ضرب ہے۔

---

# خریداروں سے

ہمپوشش کے خریداروں سے التماس ہے کہ اس شمارہ کے ساتھ اُن کا پہلے سال کا چندہ ختم ہو رہا ہے۔ ہمپوشش کو جاری رکھنے اور اس کو زیادہ مفید بنانے کے لئے ضروری ہے کہ رسالہ کو مالی اعتبار سے آسودہ حال بنا دیا جائے۔ لہٰذا گذارش کی جاتی ہے کہ آپ اپنی اولین فرصت میں ہمپوشش کا پیشگی چندہ ارسال فرمادیں تاکہ رسالہ آپ کے نام برابر جاری ہوتا رہے۔ جن معزز خریداروں نے ابھی تک چندہ ارسال فرمانے کی زحمت گوارا نہیں فرمائی ہے اُن سے بھی درخواست کی جاتی ہے کہ وہ جلد از جلد چندہ بھیج کر ممنون فرمادیں۔

(آنریری منیجر)

بشمبر ناتھ

# ماٹی اور کمہار

سات سال کے راجہ کی ہر ہر ادا معصوم ہے ۔ باتیں معصوم، قہقہے معصوم، سوچیں معصوم اور کھیل کود کے انداز معصوم، شوخی، چلبلاہٹ اور چنچل پن نے معصومیت کو اور بھی نکھارا ہے ۔ چھوٹی سی دنیا ہے راجہ کی ۔ گھر سے لے کر گلی تک یا پھر گلی سے لے کر اپنے سکول تک۔ لیکن راجہ اپنی اس مختصر سی دنیا کی حدیں ہر وقت، ہر دن اور ہر ہفتہ بڑھاتا رہتا ہے ۔ ہر نئی چیز، ہر نئے خیال اور ہر نئے آدمی میں راجہ کے لئے کشش ہے اور وہ پورے انہماک اور مستعدی کے ساتھ ہر معاملے کی تہ تک پہنچنے کی کوشش کرتا ہے ۔ پوری لگن کے ساتھ۔ معصوم عقل کچھ سمجھتی ہے کچھ نہیں سمجھتی، پھر بھی ہر نئے پن پر خیالوں کے جالے بُننے لگتی ہے ۔ ان جانی باتوں کے ڈانڈے جانی پہچانی باتوں سے ملاتی ہے ۔ مشابہتوں کا جائزہ لیتی ہے ۔ غیر متشابہ باتوں کو کھوجتی ہے اور پھر رد و قبول کے عمل سے نتیجے نکالنے لگتی ہے ۔ یہ نتیجے کبھی صحیح بھی ہوتے ہیں کبھی غلط بھی اور کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ کسی نتیجے پر پہنچنے کی کوشش میں راجہ کی سوچیں گڈمڈ ہو کر رہ جاتی ہیں دھاگے اُلجھ جاتے ہیں اور راجہ اس اُلجھاؤ میں پھنس کر جھٹ میری طرف بھاگ آتا ہے ۔ سوالوں کی بوچھاڑ شروع ہو جاتی ہے کیوں اور کیسے کا تانا بانا لگ جاتا ہے ۔ بات کی تہ تک پہنچنے کی اس دھن میں راجہ میرے اچھے بُرے موڈ کی بھی پروا نہیں کرتا ۔ برابر پوچھے جاتا ہے "پاپا جی! ایسا کیوں ہوتا ہے، ایسا کیوں نہیں اگر ایسا ہو تو پھر؟" اور پھر ادھوری ہی بات سن کر اس کی سوچیں چوکڑیاں بھرنے لگتی ہیں، پھدک اُٹھتی ہیں۔ اس چڑیا کے بچے کی طرح جو پہلی بار گھونسلے سے باہر آ کر اڑنے کی مشق کر رہا ہو ۔ ہلکا سا اشارہ پا کر راجہ اپنے لئے نتیجے نکالنے لگتا ہے ۔ معصومیت کو یہ غرض نہیں کہ نتیجہ درست ہے یا غلط ۔ وہ تو اُلجھاؤں سے بھاگنا چاہتی ہے اور جونہی ذہنی اُلجھاؤ ذرا ڈھیلے ہونے لگتے ہیں راجہ آگے کچھ سننے کی پروا نہ کر کے قلانچ بھر کر چلا تا ہے "ہاں پاپا مجھے پتہ ہے ۔"

تیسری جماعت کے نصاب میں اُسے 'بال بھاشا' اور 'سماج وگیان' نام کی دو کتابوں کے ساتھ خاصی دلچسپی ہے ۔ کھیل کود سے تھک ہار کر جب وہ ماں کے اصرار پر کتابوں کا بستہ کھولتا ہے تو اکثر انہیں دو کتابوں کی ورق گردانی شروع ہو جاتی ۔ حساب سے وہ کنی کتراتا تھا ۔ شاید اس لئے کہ میں خود بھی ہندسوں سے گھبرا جاتا ہوں ۔ یا ہو سکتا ہے کہ حساب سے راجہ کو متنفر کرنے کا ذمہ دار وہ تھپڑ ہو جو ایک دن میں نے جمع تفریق کے سوال کراتے وقت اُسے جھنجھلا کر مارا تھا ۔

ہاں تو سماج وگیان میں اس نے شروَن کمار کی پتر بھگتی بھی پڑھی اور ستیہ وادی راجہ ہریش چندر کی کہانی بھی ۔ دونوں کہانیاں اُسے پسند آئیں لیکن جب شروَن کے سینے میں دشرتھ

کا تیر پیوست ہوا تو راجہ نے بھیگی بھیگی آنکھوں سے میری طرف دیکھا اور رندھی ہوئی آواز میں پوچھا۔

"یہ راجپوت شکار کیوں کرتے ہیں پاپا جی؟ اندھیرے میں تیر کیوں مارتے ہیں۔ کیا دشرتھ کوئی اندھا تھا۔ دیکھ کر تیر کیوں نہیں چلایا؟"

راجہ کے لب و لہجہ سے مجھے محسوس ہوا جیسے شرون کمار کوئی افسانوی کردار نہ تھا۔ راجہ کا ہی ایک بھائی ایک ہم جولی تھا جسے تڑپتا دیکھ کر راجہ کا کومل من خود بھی تڑپ اٹھا ہو۔ معصومیت پہلی بار گھائل ہو چکی تھی۔

ہریش چندر کے المیہ کا خوش گوار انجام راجہ کو پسند آیا۔ خاص کر روہت کا مر کر پھر زندہ ہو جانا۔ اتنا پسند کہ اس دن راجہ نے شرون کمار کی ایک تصویر بھی اپنے البم میں چسپاں کر دی اور راجہ ہریش چندر کی تصویر بھی۔

البم میں تصویریں چپکانا اب راجے کا ایک شغل بن گیا ہے۔ سکول سے آ کر وہ ہر نئے سبق کو پھر سے پڑھ لیتا ہے، پھر سوچتا ہے، پھر پڑھتا ہے اور جب اس کی سوچ کو کوئی کنارا مل جاتا ہے تو وہ احتیاط اور شردھا کے ساتھ قینچی لے کر کتاب سے اپنے نئے ہیرو کی تصویر کاٹ لیتا ہے۔ اسے تراش خراش کر درست کر لیتا ہے اور پھر اسے البم میں چپکا لیتا ہے۔ لیکن راجے کا البم اتنا سا تو نہیں ہے کہ ہر تصویر کو اس میں جگہ مل سکے۔ وہی تصویر البم میں چپک جاتی ہے جس کو راجہ کے چھوٹے ننھے دل میں جگہ مل گئی ہو۔ اس لحاظ سے راجے کا البم اس کے دل کے چترپٹ کا ایک ظاہری روپ ہے۔

کچھ دن ہوئے مجھے راجہ کے اس البم کو دیکھنے کا موقع ملا۔ اس میں بھگوان بدھ بھی تھے اور مہاویر بھی۔ یہاں راجہ رامچندر بھی تھے اور مہارانی سیتا بھی۔ باپو کی تصویر بھی یہاں چپک گئی تھی اور چاچا نہرو بھی براجمان تھے۔ ہر تصویر قرینے سے چپکائی گئی تھی اور اس قرینے کے پیچھے گہری شردھا کا ایک شفاف سوتا بہتا نظر آ رہا تھا۔

گرمیوں کی چھٹیاں شروع ہو گئیں تو راجہ کی پڑھائی کی طرف مجھے زیادہ توجہ دینا پڑی۔ پچھلے سبق راجہ کو ازبر ہو چکے تھے اس لیے پال بھاشا اور سماج وگیان کے اگلے سبق شروع ہو گئے۔

پہلے دن مہارانا پرتاپ سے تعارف ہوا۔ برق رفتار چیتک پر چوڑے چکلے سینے اور بارعب مونچھوں والے سورما پرتاپ کی تصویر کو راجہ کافی دیر تک غور سے دیکھتا رہا۔ پھر یکایک پوچھنے لگا۔

"اکبر مسلمان ہوتا ہے نا پاپا؟" میں نے اثبات میں سر ہلا دیا راجہ نے پھر پوچھا۔

"اکبر نے میواڑ پر حملہ کیوں کیا تھا؟"

"میواڑ کو جیتنے اور اپنے راج میں ملانے کے لئے۔"

"مہارانا پرتاپ ہندو تھا نا؟"

"ہاں" میں نے بنا سوچے سمجھے ہی ہاں میں ہاں ملا دی۔

"اور مان سنگھ راجپوت نہیں تھا کیا؟"

"ہاں مان سنگھ بھی راجپوت تھا بیٹا۔"

"پھر وہ مسلمانوں کے ساتھ کیوں مل گیا تھا؟"

اب میں چونک گیا اور ٹوک کر کہا "یہ ہندو مسلمان کی کیا رٹ لگا رکھی ہے تو نے۔ وہ تو بادشاہت کی باتیں تھیں۔ مان سنگھ اکبر کا وزیر تھا اس لئے اپنے مالک کی طرف سے لڑا۔"

"پاکستان بھی مسلمان ہے نا پاپا؟" راجہ نے سوچ کی ایک اور جست لگائی۔

میں ہڑبڑا سا گیا اور ننھے راجے کو اس خطرناک چکر سے نکالنے کے لئے میں نے اپنے لہجے میں سختی پیدا کی اور کہا

"بس اب رہنے بھی دے، اپنا سبق یاد کر۔"

اور راجہ مرعوب سا ہو کر چپ ہو گیا۔

میں نے راجے کو چپ تو کرا لیا لیکن اس کے ننھے س

کچھ ذہنی رجحان نے مجھے اُلجھن میں ڈال دیا۔ اس دن میں اسی خیال میں مسرور بھی نہ ہو سکا کہ راجہ کے ننھے سے ذہن کو تعصب کی اس آلائش سے کیسے بچایا جائے۔ مذہبی منافرت کے اس زہر کو دھو کر کیسے جائے۔ میں ابھی اس گتھی کو سلجھا بھی نہ سکا تھا کہ ایک دن راجہ نے ایسا ہی ایک اور قصہ چھیڑ دیا جس میں ہندو تھا۔ مسلمان تھا۔ سکھ تھا۔ عیسائی تھا۔

میں سٹپٹایا۔ جس زہر کو میں روکنا چاہتا تھا۔ وہ معصومیت کے رگ و ریشے میں سرایت کرتا چلا جا رہا تھا اور قرأۃ انسانیت اس زہر کو روکنے کے بدلے اور بھی پھیلائے جاتی تھی۔ زندہ داستانیں ڈنکے کی چوٹ، مآل سے بے نیاز ہو کر۔ میرے پاس تریاق ہی کون سا تھا جو اس زہر کی بلا کا تدارک کرتا۔ زچ ہو کر میں نے راجہ کو ایک گھُڑکی سنا دی اور وہ پیٹ کر بھاگ گیا۔ راجہ تو چلا گیا لیکن میری پریشانی بڑھنے لگی۔ کچی مٹی پر منحوس نقش جمائے جا رہے ہیں۔ اس کا سدّباب ضروری ہے۔

اگلے دن جب رانی جھانسی کی کہانی پڑھی گئی۔ رانی کی جانبازی نے راجہ کو بہت متاثر کیا۔ وہ رانی کی اس تصویر کو دیر تک دیکھتا رہا جس میں لکشمی بائی رن چنڈی بن کر گھوڑے پر سوار دکھائی گئی ہے۔ گھوڑے کی باگ اس نے دانتوں میں دبا رکھی ہے اور دونوں ہاتھوں میں خون آشام تلواریں۔ خیالات پھر اُلجھ گئے اور راجہ پوچھنے لگا:

"عورتیں بھی لڑتی ہیں پاپا؟"

"ہاں بیٹا۔ جب ضرورت پیش آئے تو عورت تلوار بھی اُٹھا لیتی ہے۔"

"وہ ڈرتی بھی نہیں؟"

"ڈر کا ہے کا؟ ڈرتے ہیں کاپُرش۔"

"لکشمی بائی بڑی ویر تھی کیا؟"

"بڑی ویر ناری تھی بیٹا"

"انگریزوں کے ساتھ اس کی لڑائی کیوں ہوگئی؟"

"بھارت کی آزادی کے لئے۔ انگریز آزادی نہیں دیتے تھے اور رانی اور بھارت کے ہندو مسلمان سبھی آزادی چاہتے تھے۔"

"مسلمان بھی؟"

"ہاں بیٹا۔ اس جنگ میں ہندو مسلمان ایک ساتھ لڑے۔"

"آزادی مانگنا کوئی پاپ ہے کیا؟"

"پاپ نہیں ہے۔ پر کبھی کبھی اسے پاپ بھی سمجھا جاتا ہے۔"

"بھلا، آزادی مانگنا پاپ کب بن جاتا ہے؟"

"جب لینے والا ضد کرے اور دینے والا نہ دینا چاہے۔ دھاندلی پر اُتر آئے۔"

"انگریز دھاندلی کرتا تھا؟"

"دھاندلی ہی کی تھی بیٹا۔ جبھی تو لڑائی ہوگئی۔"

"کیوں؟"

میں اس کیوں کا آسان سا جواب سوچ ہی رہا تھا کہ راجہ اُچک کر الیکشنی ایام کی یاد تازہ کرتا ہوا "دھاندلی نہیں چلے گی۔ بے ایمانی نہیں چلے گی۔" کی ہانک لگا کر اپنے ہمجولیوں میں پہنچ گیا۔ شام کو جھانسی والی رانی راجہ کے البم میں آگئی۔

بھگت سنگھ کی پھانسی اور جلیانوالہ باغ کی خونچکاں داستان پڑھ کر راجہ کی پیاری پیاری معصوم آنکھوں میں خون اُتر آیا۔ اسے جذبات نے مغلوب کر دیا۔ رقت طاری ہوگئی اور وہ ہونٹ چبا چبا کر رہ گیا۔ اس روز خلافِ معمول راجہ نے کوئی سوال بھی نہیں پوچھا۔ دن بھر چھٹپٹاتا رہا، کھویا کھویا سا۔ معصوم ذہن ایک بار پھر گھائل ہو گیا تھا۔ میں طوفان کی اس شدت کو بھانپ گیا جس نے معصومیت کی پُرسکون دنیا میں ایک ہیجان پیدا کر دیا تھا۔ شام کو میرے بہلانے سے آندھی تھم سی گئی اور نئی اُلجھنوں نے راجہ کو پھر پوچھنے پر مجبور کر دیا۔

"روس ہمارے ساتھ نہیں تھا پاپا جی؟"

"ہاں بیٹا وہ بھی ہمارا دوست ہے۔"

"اور امریکہ ؟"

وہ بھی ہمارا دوست ہے۔"

اور انگریزوں کا ؟"

اُن کا بھی دوست ہے۔"

وہ اُسے پھر گڈمڈ ہو گئے۔ پیاسی اُلجھن میں مدھ ماتی نندیا رانی نے راجہ کو اپنی پُرسکون آغوش میں لے لیا۔

راجہ تو سو گیا تھا لیکن میری ذہنی پریشانی زیادہ جاگ اُٹھی تھی۔ سوچ رہا تھا کیا یہی ہے وہ تہذیب جس پر ہم ناز کیا کرتے ہیں یہ تعلیم کیسی جو ننھی ننھی پود کو بچپن ہی سے الگ الگ خانوں میں بانٹنے لگتی ہے۔ ہندو خانے، مسلمان خانے۔ عیسائی خانے۔ کیا یہ زہر آگے جاکر "ایک دنیا" عالمگیر محبت اور بھائی چارے کے لئے سم قاتل نہیں بن سکتا ؟ کیا یہ خانے کبھی مستقل اور پختہ ڈربوں کی شکل اختیار نہیں کریں گے۔

مئی کے دوسرے ہفتے میں بڑی گہما گہمی رہی۔ ۱۸۵۷ء کی جنگِ آزادی کی پہلی صد سالہ برسی تھی۔ گلی گلی پوسٹر لگے، منادیاں ہوئیں جلسے جلوس ہوتے رہے۔ ریڈیو پر خاص فیچر اور گانے نشر ہوئے۔ شہیدوں کی بڑی بڑی تصویروں کی نمائش ہوئی۔ اخباروں اور رسالوں نے موٹے موٹے خاص نمبر نکالے اور منگل پانڈے، نانا صاحب، تانتیا توپی، بہادر شاہ ظفر، رانی جھانسی اور بخت خاں ایسے کتنے ہی سرفروشوں کے کارنامے دُہرائے گئے۔ ہندو مسلم اتحاد کے نقشے کھینچے گئے اور انگریزوں کے ظلم کی داستانیں دردناک پیرائے میں بیان کی گئیں۔

راجہ تونے ہوئے گھوڑے کی طرح سب کچھ پی گیا۔ انہماک کے ساتھ سن ستاون کے "غدر" کے واقعات سنتا رہا۔ اس کی معلومات اور بڑھ گئی تھیں، اور معلومات کے ساتھ جذبات کی تلخی اور تندی بھی۔ البم کا حجم بھی بڑھ چلا تھا۔ ہفتہ بھر یہی چکر چلتا رہا۔

نئے گانے سیکھے گئے۔ ان میں نیتا جی کی آزاد ہند فوج کا گانا بھی تھا۔ 'قدم قدم بڑھائے جا'۔ راجہ گلی محلے کے لڑکے لڑکیوں کو صف آرا کرکے 'دلی چلو' کے نعرے لگاتا اور ننھی پلٹن 'قدم قدم بڑھائے جا' پر فوجی مارچ کرنے لگتی۔ وہی جھنڈے، وہی ہاتھ، وہی قدم، چھوٹے چھوٹے، پیارے پیارے۔ میں دیکھتا ہی رہ جاتا۔

۱۸۵۷ء کی بغاوت کی چرچے ختم ہو گئے تو میں نے راجہ کو پھر کتابوں کی یاد دلادی۔ بستہ کھلا تو پھر وہی بال بھارتی اور سماج وگیان کی دنیا سامنے آگئی۔

آج کا سبق تھا مہاتما عیسیٰ مسیح۔

سبق شروع ہوتے ہی راجہ نے پوچھا۔ "عیسیٰ مسیح کون تھا پاپا جی ؟"

"انگریزوں کا پیغمبر" میں نے بنا سوچے سمجھے ہی جواب دیا۔

"پیغمبر۔ یا پیغمبر کیا ؟"

"اوتار بیٹا۔ جیسے کرشن جی اور رامچندر جی اوتار تھے۔"

راجہ کے بدن میں یکایک ایک تناؤ سا پیدا ہو گیا۔ آنکھیں سرخ انگارہ ہو گئیں اور اس نے کتاب کو نیچے پٹک کر کہا "میں عیسیٰ مسیح نہیں پڑھوں گا۔"

میں نے گھبرا کر پوچھا "کیوں۔ کیوں نہیں پڑھو گے ؟"

نہیں پڑھتا۔ انگریزوں کے اوتار کی کہانی نہیں پڑھوں گا۔"

۱۸۵۷ء کی بغاوت نے ۱۹۵۷ء کے ننھے راجہ کو باغی بنا ڈالا تھا اور یہ بغاوت مہاتما عیسیٰ سے تھی۔ انگریز قوم کے خلاف تھی اور پھر راجہ اپنے باپ سے بھی کچھ کچھ باغی ہو رہا تھا۔ نفرت کے جذبے کو ایک اور افق مل گیا تھا۔

میں ٹھٹک سا گیا۔ راجہ کے تیور بدل گئے تھے۔ میں نے جلتی پر پانی ڈالنے کی تدبیر سوچ کر کہا۔ "چلو آج پڑھائی بند۔ کیرم کی بازی شروع۔ آج ہمارا تمہارا میچ ہوگا۔ اور کتابیں ایک طرف رکھ کر ہم کھیل کی دنیا میں محو ہو گئے۔

بکرم ہم پہلے بھی کھیلتے رہتے تھے اور ننھا راجہ اکثر ہار ہی جاتا۔ مگر کبھی کبھی اس کا دل بڑھانے کے لئے میں جان بوجھ کر اُسے جیتنے دیتا۔ سیمابی فطرت راجہ ہمیشہ کھیل کو کھیل ہی سمجھتا آیا تھا۔ ہنسی مذاق کا ایک ذریعہ۔ اس لئے وہ سٹرائیکر پر اوٹ پٹانگ ہاتھ مارتا۔ گوٹ کہیں ہوتی اور سٹرائیکر کہیں اور جا لگتا۔ لیکن آج نقشہ ہی مختلف تھا۔ راجہ خلافِ معمول سنجیدہ ہو کر کھیلنے لگا۔ ہار جیت کا پورا احساس لیے کہ۔ اس کی نرم و نازک انگلیوں میں آج بلا کا ضبط پیدا ہو گیا تھا۔ کیا مجال کوئی نشانہ چوک جائے۔ کوئی وار خالی ہو جائے۔ جیسے کھیل کھیل نہ تھا۔ میدانِ کارزار ہو۔ راجہ کے ہاتھ کی صفائی دیکھ کر میں حیران ہو کر رہ گیا۔ آج پہل اس کے ہاتھ میں تھی۔ میں مدافعت ہی کرتا جا رہا تھا۔ زیادہ زور کوئین پر تھا۔ راجہ کا ہر وار کوئین پر ہی رہتا اور میں کوئین کو بچانے پر تُل جاتا۔ جب میں کوئین کو راجہ کی زد سے بچا لیتا۔ راجہ دگنے عزم اور خود اعتمادی کے ساتھ مجھے چیلنج کرتا۔ "چھوڑوں گا نہیں۔ کوئین تو مجھے لینی ہے۔ یہ لو گئی۔" اور سچ مچ کوئین راجہ کے قبضے میں آ جاتی۔ یکے بعد دیگرے تین بازیاں راجہ نے ہی جیت لیں۔ میں دیکھتا ہی رہ گیا۔ اور راجہ اپنی کامرانی پر خوش تھا۔ جیسے اس نے کوئی میدان مار کر فتح کے جھنڈے گاڑ دئے ہوں۔

بکرم کی جیت نے راجہ کے تناؤ میں کمی کر دی اور وہ پھر اپنے اصلی رنگ میں آ گیا۔ میں اسی لمحے کا منتظر تھا۔ جھٹ تجویز پیش کر دی۔ "بکرم بند۔ کتھا کہانی شروع۔" راجہ جھٹ پٹ بکرم چھوڑ کر میری بغل میں کہانی سننے کے لئے جم گیا۔ خوش خوش۔ شاداں شاداں۔

"تو لو کہانی شروع۔ اگر دھیان سے نہ سُنی تو ساری نہیں سناؤں گا۔" میں نے اعلان کیا۔ دنیا جو اتنی دیر میں کہانی کا نام سنتے ہی میری گود میں آ کر دبک گئی تھی۔ بولی "دھیان سے سنیں گے پاپا۔ ساری سنانا۔"

"پریم پربھو ہے۔ سب سے پریم کرو۔" ایسی بات کہنے والے کو کیا ملنا چاہیئے؟" میں نے پوچھا۔

چھوٹے بہن بھائی ایک دوسرے کا منہ دیکھنے لگے۔ اور پھر دینا بولی:

"میں بتاؤں۔ لڈو۔ ہے نا پاپا جی؟"

دینا کی اس نادانی پر راجہ ہنسا اور بولا "تمہیں تو بس لڈو ہی لڈو آتا ہے۔"

"تو پھر؟"

"انعام۔ بڑا سارا انعام۔"

میں نے تاثر پیدا کرنے کے لئے کہا۔ "نہیں۔ گستاخ۔ ایسوں کو بڑی سخت سزا ملتی ہے۔"

راجہ بھونچکا سا ہو کر رہ گیا۔ "وہ کیوں؟"

میں نے اس کیوں کا جواب دینے کے بدلے پوچھا۔ "باپو کو کس نے مارا تھا؟"

راجہ بولا: "ایک پاگل نے۔"

"باپو نے ہمیں کیا سکھایا؟" میں نے پوچھا۔

راجہ نے جھٹ کہہ دیا۔ "کسی کو مارنا نہیں چاہیئے۔ سب کے ساتھ پریم کرنا چاہیئے۔"

"یہ کوئی بُری بات کہی تھی باپو نے؟"

"نہیں تو۔"

"تو پھر ایک پاگل نے اُسے جان سے کیوں مار ڈالا؟"

راجہ اُلجھ گیا۔ کچھ سمجھ نہ سکا۔

بس ایسا ہی ایک اور مہاتما وہ بھی تھا جسے پھانسی کے تختے پر لٹکایا گیا اور جس کے بدن میں میخیں گاڑ دی گئیں۔ کیونکہ وہ بھی کہتا تھا پریم پربھو ہے۔ سب سے پریم کرو۔ پھر میں نے نام ظاہر کئے بغیر اس مہاتما کی کہانی سنائی۔ اس اپدیش کا خلاصہ بھی سنایا جو اس مہاتما نے ایک پہاڑی پر چڑھ کر لوگوں کو دیا تھا۔ راجہ ہمہ تن گوش سنتا رہا۔ اور ایک ایک بات اس کے ننھے چہرے پر نقش ہوتی گئی۔

اقبال کول

# کشمیر کی کہانی

فردوس ارضی، وادیٔ کشمیر کی ابتدا جھیلوں سے ہوئی ہے اس کے متعلق برہمن لوگ، بدھ مت دھرم گرنتھوں کے مطابق مختلف نظریے ان ہی کالموں میں بیان کئے جا چکے ہیں۔ تاہم اس عجیب و غریب کہانی کا سائنس کی شہادت کی بنا پر یہ بیان خالی از دلچسپی نہ ہوگا۔

ساخت زمین کی تحقیق سے متعلق سائنس، علم جیولوجی کے ماہرین یہ ثابت کر چکے ہیں کہ آج سے لاکھوں برس پہلے جب زمین کو عالم وجود میں آئے ہوئے مقابلتاً کم عرصہ ہی گزرا ہوگا کہ سلسلہ کوہ ہمالیہ کا کہیں نام و نشان بھی نہ تھا۔ زمین کا وہ وسیع حصہ جس پر اب کوہ ہمالیہ کا ہوش رُبا سلسلہ افغانستان سے برما تک پھیلا ہوا ہے۔ اُن دنوں میں بحرِ بیکراں تھا جس کا ساحل دور دراز تک پھیلا ہوا تھا۔ جوں جوں وقت گذرتا گیا زمین کی اندرونی قوتوں کے زیر اثر اس سمندر کی تہہ سے اُبھرنا شروع کیا۔ رفتہ رفتہ یہ اُبھرتے اُبھرتے اس قدر بلند ہوتی گئیں کہ اس نے پہاڑوں کے ایک وسیع سلسلے کی شکل اختیار کر لی جو ہمالیہ، یعنی مسکنِ برف کے نام سے مشہور ہوا۔ جیولوجی کے ماہرین کا قول یہ بھی ہے کہ گو۔ ہمالیہ دُنیا بھر میں بلند ترین پہاڑ ہیں لیکن حیرت انگیز بات یہ ہے کہ بہ لحاظ عمر سب پہاڑوں سے چھوٹے ہیں اور ابھی تک مزید اُبھرتے جا رہے ہیں۔

ہمالیہ کے دور تولید میں کچھ علاقہ جات مثلاً کشمیر، لداخ نیپال اور کچھ حصے آسام کے بھی نیچے بیٹھتے جا رہے تھے یعنی جب ان مقامات کے اردگرد کی سطح زمین اُبھر رہی تھی ان کی سطح زمین نیچے بیٹھتی جا رہی تھی۔ اس عمل سے وادیاں نمودار ہوتی گئیں اور سابقہ سمندر کا پانی ان وادیوں میں مقید ہوتا گیا۔ عین ممکن ہے کہ ستی سَرس کی اولین ابتدا کی وجہ سطحِ زمین کا یہی زیر و بم کا عمل ہی ہو۔ اس کی دیگر وجوہ بھی رفتہ رفتہ بیان کی جائیں گی۔

دریں اثنا، ہمالیہ کے پہاڑوں کے سطحِ زمین سے اُبھر آنے کے بعد ان پہاڑوں کے عالم وجود میں آنے سے پہلے سمندر کی جو نباتات اور جاندار مخلوق تھی وہ مستقل طور پر پہاڑی تہوں میں دب کر رہ گئی۔ ان نباتات و جانداروں کے اجسام رفتہ رفتہ پتھر بنتے گئے۔ مگر ان کی سابقہ ساخت و شکل برقرار رہی۔ اس طریقے سے جو اشیا پتھر بن جائیں انھیں فوسل کہا جاتا ہے۔ سوامی پرنوآنند کو کوہ کیلاش، تبت و ہمالیہ کے دیگر بلند مقامات کی سیاحت کے دوران میں ایسے فوسل ملے ہیں جو سمندر کی نباتات و جاندار مخلوق کے اجسام کے مختلف حصوں کے پتھر کی شکل اختیار کرنے سے وجود میں آئے تھے۔

یہاں یہ بات قابلِ ذکر ہے کہ پتھر کے سالگ رام، یا شولنگ، جسے ہندو بہت متبرک اور قابلِ پرستش خیال کرتے ہیں وہ ایک قسم کے سمندری کیڑے فوسل ہی ہیں۔ جو گھونگھے کی مانند ہوتا تھا۔ سوامی پرانو آنند فرماتے ہیں کہ سنسکرت زبان میں

شالگ رام کے معنی ہیں "پتھرایا ہوا کیڑا" اس سے ظاہر ہے کہ ہندو فوسل کے بارے میں موجودہ دور کے سائنس دانوں سے بہت عرصہ پہلے ہی جانتے تھے۔ تبت کے معالج اپنی دواؤں میں ایک سخت سی چیز استعمال کرتے ہیں جسے وہ "ڈگری" کہتے ہیں۔ یہ "ڈگری" ایک ہڈی کا پتھرایا ہوا جوڑ ہوتا ہے۔

کشمیر، لداخ، و بلتستان کے فوسل ہا کی عجیب و غریب خصوصیت یہ ہے کہ وہ ایسی نباتات و جاندار مخلوق کے پتھرائے ہوئے اجسام ہیں جو تازہ پانی میں پائے جاتے ہیں۔ یہ فوسل تازہ پانی میں رہنے والی مچھلیوں، سیپیوں، ننھے ننھے خشکی کے پودوں سنگھاڑے کے سیاہ قول سے بنے ہوئے ہیں۔ اور یہ وادی سے ۱۵۰۰۰ فٹ کی بلندی پر ملتے ہیں۔ جس کا مطلب یہ ہے کہ یہ سطح سمندر سے ۱۶۵۰۰ فٹ کی بلندی پر پائے گئے ہیں۔ یہ اس بات کا نمایاں ثبوت ہیں کہ کسی زمانے میں اتنی بلندی تک پانی ہی پانی تھا۔

خود وادی میں بھی سطحِ زمین پر مٹی اور پتھر کے ایسے انبار تہ در تہ موجود ہیں جو ثابت کرتے ہیں کہ یہ ایک وسیع جھیل کے پانی کا تہ زمین پر بیٹھا ہوا ٹھوس مادہ ہے۔ ان انباروں کی بلندی ایک سو سے ڈھائی سو فٹ تک ہے۔ اور یہ پانچ مربع میل سے لے کر پچاس پچاس مربع میل تک پھیلے ہوئے ہیں۔ جنھیں مقامی اور سرکاری اصطلاح میں "وڈر" اور "کاریوا" کہا جاتا ہے۔ یہ کاریوا ہائے تہ در تہ اُن پتھروں سے مستقل طور پر وابستہ ہیں جو ان کے نیچے پائے جاتے ہیں۔ تمام بیرونی سیاحوں نے جنھوں نے اپنی سیاحتِ کشمیر کا حال قلمبند کیا ہے۔ کاریوا ہائے کے بارے میں مفصل تبصرہ کیا ہے۔

اس سلسلے میں مسٹر طامس تھامسن کی کتاب "مغربی ہمالیہ و تبت" کے ایک اقتباس کا مطالعہ خالی از دلچسپی نہیں۔ وہ لکھتے ہیں:-

"عام طور پر یہ کاریوا جات اُن ندیوں سے متوازی پائے جاتے ہیں (جو دریائے جہلم) سے جا ملتی ہیں۔ وہ دامنِ کوہ سے شروع ہو کر دریا کے کنارے تک پھیلے ہوتے ہیں۔ وادی کے بالائی حصّے میں جا بجا اکے دُکے ٹکڑے بھی پائے جاتے ہیں۔ ان کی تہیں سطحِ زمین کے متوازی بنی ہوئی ہیں۔ جن سے یہ ظاہر ہوتا ہے۔ کہ شروع شروع میں یہ تمام ٹکڑے ایک ہی سلسلے میں منسلک تھے۔ بعد میں یہ کٹ کٹا کر علیٰحدہ علیٰحدہ ہوئے۔ ان میں سے ایک ٹکڑا بہت بڑا ہے جو (وجے برور بیجبہاڑہ) میں واقع ہے یہ ایک سطح مرتفع شکل کی پہاڑی ہے۔ جس کے چاروں طرف وادی ہے۔ عیاں ہے کہ (اننت ناگ) کے قریب بہت سی کم بلند پہاڑیاں بھی ہیں۔

کاریوا جات کے اسی سلسلے کے دور دراز حصّے ہی ہیں۔ یہ سطح مرتفع شکل کی پہاڑیاں بڑی زرخیز مٹی کی بنی ہوئی ہیں۔ مگر یہ اکثر خشک ہیں اور عدم آب کاشت پڑی ہوئی ہیں۔ مگر جہاں پانی دستیاب ہو سکتا ہے وہاں اُن میں بہت کاشت ہوتی ہے۔ اور اُن میں گندم اور جو کی بہ کثرت پیداوار ہوتی ہے۔ پمپوں کے ذریعہ آب پاشی کرنے سے کاریوا جات یقیناً بہت ہی زرخیز ہو جائیں گے۔ کیوں کہ ان کی مٹی قدرتی کھاد سے پُر ہے۔ ہر کاریوا کی ساخت تقریباً ایک جیسی ہی ہے۔"

الیگزانڈر کننگھم کی تصنیف لداخ میں کاریوا کی جو تشریح کی گئی ہے وہ مندرجہ ذیل ہے۔ "دریائے شوپیاں کے کنارے رامو کی سرائے سے اوپر، کاریوا نے تقریباً ایک سو فٹ اونچا بندھ سا باندھ رکھا ہے۔ یہ کاریوا، مختلف قسم کی مٹی اور پتھر کی تہوں کا مجموعہ ہے جو سطحِ زمین کے متوازی ہیں۔ اس کاریوا کا بالائی بیس فٹ حصہ سخت و زرخیز مٹی کا بنا ہوا ہے۔ اس کے نیچے کی تہوں میں بیس فٹ تک گول پتھر اور مٹی ہے۔ اور سب سے نچلے ساٹھ فٹ کے حصہ میں نیلے رنگ کی مٹی کی لہردار تہیں ہیں۔ موخر الذکر مٹی کی تہ جھیل کے پانی کی اُس وقت کی تلچھٹ سے ہی بنی ہو گی جب وہ

